لٹریچر کا مطالعہ کرایا جاتا ہے، اس شعبہ میں داخلہ لینے والے نوجوان علماء کو معقول وظائف دیئے جاتے ہیں۔ علاوہ ازیں مختلف دینی مدارس میں رد قادیانیت پر ''کورس'' ہوتے ہیں۔ جن میں مجلس تحفظ ختم نبوت کے شعبہ تبلیغ کے سربراہ حضرت مولانا عبدالرحیم اشعر طلبہ کو قادیانیت پر درس دیتے ہیں۔

## مقدمات کی پیروی

مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان بعض اوقات تنازعات و مقدمات کی نوبت آتی ہے۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت مظلوم مسلمانوں کی طرف سے اس قسم کے مقدمات کی پیروی کرتی ہے اور ان کے مصارف برداشت کرتی ہے اس نوعیت کے متعدد مقدمے اب بھی پاکستانی عدالتوں میں چل رہے ہیں۔ اس وقت صرف صوبہ سندھ پاکستان میں ۲۹ مقدمات زیر سماعت ہیں۔

جنوبی افریقہ میں قادیانیوں کی طرف سے وہاں کے مسلمانوں کے خلاف عدالت میں مقدمہ دائر کیا گیا، اس سلسلہ میں دو مرتبہ عالمی مجلس نے اپنے نمائندہ وفد بھیجے۔

## بیرونی ممالک میں

عالمی سطح پر امت مسلمہ کو فتنہ قادیانیت سے آگاہ کرنے کے لئے ''مجلس تحفظ ختم نبوت'' وقتاً فوقتاً اپنے وفود بھیجتی ہے۔ سب سے پہلے مناظر اسلام مولانا لال حسین اخترؒ نے جزائر فیجی، جرمنی، برطانیہ اور بھارت کے دورے کئے۔ برطانیہ کے دورے میں مولانا مرحوم کو عظیم کامیابی ہوئی اس کی ایک مثال یہ ہے کہ ووکنگ شہر (لندن) میں شاہجہاں مسجد، جو ملکہ بھوپال نے تعمیر کی تھی۔ ۱۹۰۱ء میں قادیانیوں نے اس پر قبضہ کر لیا تھا ۶۷ سال کے بعد مولانا لال حسین اختر مرحوم نے اسے قادیانیوں کے قبضہ سے واگذار کرایا۔ الحمدللہ اب تک یہ مسجد مسلمانوں کی تحویل میں ہے۔

مجلس کے وفد اب تک انڈونیشیا، بنگلہ دیش، برما، سنگاپور، تھائی لینڈ، امریکہ اور یورپ و افریقہ کے بیشتر ممالک کا دورہ کر چکے ہیں۔ بنگلہ دیش، ماریشش اور برطانیہ میں مجلس کے مستقل دفاتر کام کر رہے ہیں۔

## قادیانیوں کے مقابلہ میں مسلمانوں کی مالی اعانت

جو حضرات قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرتے ہیں، مجلس ان کو خود کفیل بنانے کے لئے ان کی ہر ممکن مالی اعانت کرتی ہے۔ نیز بہت سے مسلمان جو قادیانیوں نے شہید یا اغواء کر لئے ہیں۔ مجلس ان کے اہل و عیال کے مصارف بھی برادشت کرتی ہے۔

## عظیم الشان ختم نبوت کانفرنس لندن

قادیانیوں کے سربراہ مسٹر مرزا طاہر نے پاکستان سے بھاگ کر لندن میں پناہ لی اور وہاں ۲۵۔ ایکڑ زمین خرید کر ایک قادیانی کالونی آباد کی۔ جس کا نام (نعوذ باللہ) "اسلام آباد" رکھا۔ یہ نیا قادیانی مرکز پوری دنیا کے مسلمانوں کے خلاف سازشیں کرنے اور ناواقف مسلمانوں کو مرتد کرنے کے لئے بنایا گیا۔ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے ۱۹۸۵ء سے لیکر ۱۹۸۹ء تک مسلسل پانچ سال ویمبلے ہال لندن میں ہر سال عظیم الشان ختم نبوت کانفرنسیں منعقد کیں۔ جو لندن کی تاریخ میں مسلمانوں کی منفرد اور ممتاز کانفرنسیں تھیں پہلی عالمی ختم نبوت کانفرس لندن کے دوران یہ فیصلہ کیا گیا کہ لندن میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا ایک عظیم الشان دفتر قائم کیا جائے۔ جو پوری دنیا میں قادیانی سازشوں کا پردہ چاک کرے اور دنیا بھر کے مسلمانوں کو قادیانی فتنہ سے آگاہ کرے۔

الحمد اللہ اس عظیم الشان دفتر کا خواب ۲۶ اپریل ۱۹۸۷ء کو پورا ہو گیا جب لندن شہر کے وسط اسٹاک ویل علاقہ میں ایک بڑی بلڈنگ کو ایک لاکھ پنتیس ہزار میں خرید کر دفتر ختم نبوت میں تبدیل کر دیا گیا اس دفتر میں جہاں ایک بڑی لائبریری قائم کی گئی ہے وہاں تعلیم قرآن کے لئے مدرسہ، نماز کے لئے جگہ بھی مختص کی گئی ہے ۲۷ اپریل ۱۹۸۷ء سے ہی پنج گانہ نماز، جمعہ عیدین کا سلسلہ باقاعدگی سے جاری ہے ہر سال حفاظ قرآن، تراویح میں قرآن پاک سناتے ہیں مدرسہ میں تعلیم قرآن کا سلسلہ اسی دن سے چل رہا ہے کئی طلبہ قرآن پاک مکمل کر چکے ہیں۔ لندن اور برطانیہ کے دوسرے تمام شہروں میں مبلغین دورہ کرتے رہتے ہیں یورپ کے تمام ممالک، امریکہ اور ایشیا میں اسی مرکز سے انگلش زبان میں لٹریچر ارسال کیا جاتا ہے غرض یہ کہ اس وقت مغربی ممالک میں بسنے والے مسلمانوں کو قادیانی فتنہ کی خطرناکی سے یہی مرکز آگاہ کر رہا ہے۔